ایصالِ ثواب مستحب

وَالَّذِيْنَ جَآءُوْا مِنْ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا
وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ

میّت کی رُوح کو

# ایصالِ ثواب مستحب امر ہے


تصنیف لطیف
علامہ عبدالرزاق چشتی بھترالوی مدظلہ



شعبہ نشر و اشاعت
ناشر
جامعہ جماعتیہ مہر العلوم
رحیم ٹاؤن شکریال ضلع اسلام آباد

﴿وَالَّذِیْنَ جَآءُ وْا مِنْ بَعْدِهِمْ یَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اغْفِرْلَنَا
وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِیْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِیْمَانِ﴾

میت کی روح کو

# ایصالِ ثواب

﴿مستحب﴾ امر ہے

تصنیف لطیف
علامہ عبدالرزاق چشتی بھترالوی مدظلہ

ناشر
شعبہ نشر واشاعت
جامعہ جماعتیہ مہر العلوم۔ رحیم ٹاؤن
شکریال ۔ ضلع اسلام آباد

نام کتاب — **ایصالِ ثواب مستحب ہے**
تالیف — مولانا حافظ **عبد الرزاق** چشتی بھتر الوی
ضخامت — ۱۰۰ صفحات 16 / 23x36
کمپوزنگ — ضیاء العلوم کمپوزنگ سنٹر سیٹلائیٹ ٹاؤن راولپنڈی
کمپیوٹر گرافکس — محمد یعقوب چشتی، شاہد خاقان
بار طباعت — دوئم
تاریخ اشاعت — مارچ ۱۹۹۹ء
پروف ریڈنگ — قاضی احسان الحق قریشی
ناشر — شعبہ نشر و اشاعت
دار العلوم جماعتیہ مہر العلوم
رحیم ٹاؤن ۔ شکریال۔ راولپنڈی

## ملنے کے پتے

☆ مکتبہ ضیائیہ بوہڑ بازار راولپنڈی
☆ احمد بک کارپوریشن اردو بازار راولپنڈی
☆ جامع مسجد غوثیہ ایف سکس ون اسلام آباد
☆ مکتبہ قادریہ نزد ستا ہوٹل۔ گنج بخش روڈ لاہور
☆ مکتبہ برکاتیہ ۔ گنج بخش روڈ ۔ لاہور

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۲۲ | چوتھا جواب | ۴۵ |
| ۲۳ | پانچواں جواب | ۴۶ |
| ۲۴ | مسلمان ہمیشہ ایصالِ ثواب کرتے رہے | ۴۷ |
| ۲۵ | ایصالِ ثواب کا طریقہ | ۴۸ |
| ۲۶ | دعاء میں شامل سب کو مکمل ثواب پہنچے گا | ۴۹ |
| ۲۷ | میت کو ایصالِ ثواب کے لئے صدقہ | ۵۰ |
| ۲۸ | میت کی جانب سے حج کرنا | ۵۱ |
| ۲۹ | ذکر و تسبیحات سے میت کو فائدہ پہنچتا ہے | ۵۲ |
| ۳۰ | سبز ٹہنیاں باعث تخفیف عذاب کیوں؟ | ۵۳ |
| ۳۱ | قبر پر پانی چھڑکنا رحمت الٰہی کا سبب ہے | ۵۴ |
| ۳۲ | نبی کریم ﷺ کا حضرت سعدؓ کی قبر پر تسبیحات و تکبیرات پڑھنا | ۵۵ |
| ۳۳ | میت کیلئے استغفار کا حکم | ۵۸ |
| ۳۴ | میت کیلئے ہاتھ اٹھا کر دعاء مانگنا | ۵۸ |
| ۳۵ | ہاتھ اٹھا کر دعاء کرنے میں حکمت | ۶۰ |
| ۳۶ | قرآن پاک پڑھ کر دعاء کرنے میں عظیم برکت | ۶۲ |
| ۳۷ | قرآن پاک کا دَور کرتے وقت صدقہ کرنا | ۶۲ |
| ۳۸ | قرآن پاک پڑھ کر اجتماعی دعاء کرنا | ۶۴ |
| ۳۹ | کھانا سامنے رکھ کر قرآنی آیات تلاوت کرنا | ۶۴ |
| ۴۰ | اللہ کا ذکر کرنے سے کھانا متبرک ہو جاتا ہے | ۶۵ |
| ۴۱ | شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ کا فتویٰ | ۶۹ |

## ﴿ابتدائیہ﴾

عالم ہست وبود کے خالق نے ابتدائے آفرینش سے ہی کچھ ایسے قاعدے اور ضابطے مقرر فرمادیئے جن سے کوئی بڑا چھوٹا مستثنیٰ نہیں ہے ان ضوابط میں سے ایک "کل نفس ذائقة الموت" کی صورت میں ظاہر فرمایا گیا۔ اللہ جل مجدہ نے نظام کائنات میں موت وحیات کا سلسلہ قائم فرماکر دارِ دنیا کے امتحان گاہ ہونے پر مہر تصدیق ثبت فرمادی۔ اور نتیجہ دہی کے لئے قیامت کا دن مقرر فرمادیا۔

دنیا سے کوچ کر جانے والوں کا سلسلہ عمل منقطع ہو جاتا ہے مگر کچھ ایسے نیک بخت ہوتے ہیں جن کے نامہ اعمال میں نیکیوں کا اندراج بدستور جاری رہتا ہے۔ اور درجات ومراتب میں بلندی نصیب ہوتی رہتی ہے۔ ان خوش نصیبوں میں ایک وہ ہے کہ جس کے پسماندگان اس کے ایصال ثواب کا انتظام کرتے رہیں۔

خیر القرون سے ہی مسلمان اپنے فوت شدگان مؤمنوں کی مغفرت و بخشش کی دعاؤں اور ایصال ثواب کے مختلف طور طریقوں کے ساتھ دربار خداوندی سے حصول رحمت کے لئے کوشاں رہے ہیں۔ جن کی تعریف میں ارشاد خداوندی ہوا:

"والذین جاء وا من بعدهم یقولون ربنا اغفر لنا ولإخواننا الذین سبقونا بالإیمان ، ولا تجعل فی قلوبنا غلا للذین آمنوا ، ربنا إنك رؤف رحیم "

ترجمہ: اور وہ لوگ جو آئے ان کے بعد، کہتے ہیں: اے ہمارے رب معاف کر ہم کو اور ہمارے ان بھائیوں کو جو ہم سے پہلے گذر گئے ہیں ایمان کے ساتھ ، اور نہ رکھ ہمارے

دلوں میں کجی ان لوگوں کے بارے میں جو ایمان لائے۔ اے ہمارے رب تو بخشنے والا اور رحم کرنے والا ہے۔

آیت کریمہ میں مذکور دعائے مغفرت و طلب خیر (برائے فوت شدگان) کے عاملین کو اچھا شمار کیا گیا، جس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ مرحوم امت مسلمہ کی مغفرت و بخشش کا سامان "ایصالِ ثواب" ایک نیک و مستحسن امر ہے۔

ایصالِ ثواب کی صورتیں مختلف ہیں۔ ہر علاقے اور زمانے میں اپنے اپنے انداز سے مسلم اُمہ اپنے فوت شدگان کے ایصال ثواب کے لئے اعمال خیر کرتی آرہی ہے۔ مگر حق کے ساتھ باطل کی آویزش بھی روز اول سے نبرد آزما رہی ہے لہذا اس شعبہ میں بھی باطل نے اپنی آویزش کو نہ چھوڑا۔ اور "یضل به کثیرا" کے مصداق قرآنی آیات "وأن لیس للإنسان إلا ما سعیٰ" وغیرہا سے من گھڑت استدلال کے ذریعے ایصال ثواب کے امر مستحسن کو بھی ناجائز و بدعت اور نہ جانے کن کن الفاظ قبیحہ سے تعبیر کیا۔

قرونِ اولیٰ میں یہ لوگ "خوارج و معتزله" کے نام سے جانے جاتے تھے۔ یہ لوگ بھی بظاہر استدلال قرآنی آیات و احادیث مبارکہ سے ہی کرتے نظر آتے ہیں مگر حقیقت بیں نگاہ سے محرومی کے سبب "حق" کو پانے میں ناکام رہے۔

موجودہ دور میں بھی جمہور اہل اسلام کے خلاف کچھ فرقے ایسی ہی سوچ اور فکر کے داعی بن کر مسلمانوں کو ایصال ثواب جیسے مستحسن امر سے

برگشتہ کرنے کی مذموم کوشش میں سرگرداں نظر آتے ہیں۔ اور فوت شدہ مسلمانوں سے اپنے ازلی بیر و عداوت کا اظہار کرتے ہیں۔

کہیں یہ کہتے ملیں گے کہ نماز جنازہ جب پڑھ لیا تو اب پھر دوبارہ دعاء کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ اور دعاء بعد از نماز جنازہ کے عدم ثبوت کا ترانہ الاپنے لگ جاتے ہیں ۔ اور اگر کسی نے ایصال ثواب کیلئے کچھ اہتمام صدقہ و خیرات کر دیا تو بدعت و ناجائز کا فتویٰ لگا دیا۔ اور کچھ ایسے لوگ جو ایصال ثواب کے قائل ہونے کے باوجود (مختلف علاقائی زبانوں و مروجات) کے ناموں پر بحث کرتے نظر آنے لگے۔ کہ کہاں جمعرات کا ختم لکھا ہے۔ اور چہلم کا ثبوت کون سی آیت سے ہوتا ہے؟ وغیرہ ذلک۔

مرجانے والوں سے ان کی یہ عداوت و دشمنی ناقابل فہم ہے۔ لگتا ایسے کہ ابلیس ملعون نے جو رب ذوالجلال کی بارگاہ میں قسمیں اٹھا اٹھا کر آدم و اولاد آدم کی گمراہی کا ٹھیکہ لیا تھا اس کے ہموا و مددگار ہونے کا ثبوت دینے کے علاوہ اور کچھ نہیں۔ شیطان لعین کو اس بات سے خوشی ہوتی ہے کہ کوئی انسان نہ بخشا جائے۔ اور رب کی رحمت کے طفیل جب کسی گناہگار کی بخشش ہوتی ہے تو اس ملعون کو انتہائی تکلیف ہوتی ہے اور اپنے سر پر خاک ملتا ہوا واویلا کرتا ہے۔

جمہور اہل اسلام کے اس مسلمہ عمل اور طریقے پر آئے دن کوئی نہ کوئی مرجانے والے مومنوں کا دشمن اعتراض کرتا رہتا ہے۔ کچھ ایسی ہی کیفیت ساؤتھ افریقہ میں مقیم قاری **محمد بشارت** صاحب کے ساتھ پیش آئی تو انہوں نے ایک سوال نامہ استفتاء کی صورت میں محقق اہلسنت

حضرت استاذ العلماء مولانا **عبد الرزاق چشتی بھترالوی** مدظلہ العالی کو پیش کیا جس کے جواب میں حضرت استاذ العلماء نے نہ صرف یہ کہ ایصال ثواب کے مسئلے کے تمام پہلوؤں پر سیر حاصل بحث فرمائی بلکہ دیگر متعلقہ مسائل...... نفلی صدقات کی مختلف صورتیں، ان کے مصارف، علاقائی نسبت سے مختلف مروجہ صورتوں کا حکم وغیرہ...... کو بھی از خود تحقیقی اقوال سے مزین فرمادیا۔ اور نہ صرف یہ کہ قرآن وحدیث سے جواز وثبوت پیش فرمایا بلکہ منکرین کے مسلمہ پیشواؤں کی تائیدات سے اپنی تحریر کو مرقع بنایا ہے۔ اس طرح جواب کو اپنی جامعیت اور "مسلَّم عند الخصم" ہونے کے باعث اور زیادہ مفید و مؤثر بنا دیا ہے۔

حضرت استاذ العلماء کی تحریر علمی حلقوں میں تو یقیناً مقبول ہے جس کا ثبوت آپ کی گرانقدر علومِ متداولہ کی کتب پر آپ کی شروحات وحواشی ہیں ۔ آپ کی عوامی طرز کی تحریر بھی یکساں طور پر شہرت و مقبولیت کے حامل ہے۔ گذشتہ سال منظر عام پر آنیوالی آپ کی شاہکار تصنیف "تذکرۃ الانبیاء" اور" موت کا منظر " اس کا واضح ثبوت ہیں۔

زیر نظر تحریر بھی ایک مرتبہ زیور طباعت سے آراستہ ہو چکی ہے اور مختصر عرصہ میں تمام مطبوعہ نسخہ جات مفقود ہو گئے ۔ اور عامۃ المسلمین کی طلب پر اسے دوبارہ شائع کیا جارہا ہے ۔ اور کوشش یہی کی گئی ہے کہ پہلے ایڈیشن کی تمام تر کمزوریوں سے مبرا اور جدید دور کے تقاضوں کے مطابق دیدہ زیب طباعت سے آراستہ کر کے شائع کیا جائے۔ اسی نقطۂ نظر سے نئے ایڈیشن میں پرانی کتابت کو چھوڑ کر جدید انداز سے جزبندی و پیراہندی کے

ساتھ خوبصورت کمپیوٹرائزڈ کتابت کے ساتھ شائع کیا جارہا ہے ۔ امید ہے کہ قارئین کی طلب سے کہیں زیادہ دیدہ زیب وخوب ہوگی۔

مزید براں یہ خوش آئندبات بھی قارئین کی خوشی کا باعث ہو کہ اس ایڈیشن کی طباعت کا اہتمام حال ہی قائم ہونے والے دینی مدرسہ "دارالعلوم جماعتیه مہر العلوم" رحیم ٹاؤن شکریال ضلع اسلام آباد کے شعبہ نشرواشاعت نے کیا ہے جو یقیناً انتہائی خوش آئند ہے۔

میری دعاء ہے کہ اللہ تعالے اجل مجدہ حضرت استاذ العلماء کو تدریس و تحقیق اور تحریر و تقریر کے میدانوں میں دین حقہ کی مزید توفیق عطا فرمائے۔ اور آپ کے قائم کردہ دارالعلوم **"جامعہ جماعتیه مہر العلوم"** کو دن دونی رات چوگنی ترقی نصیب فرمائے

آمین بجاہ سید المرسلین

احقر حافظ محمد اسحاق ظفر (مدرس)

جامعہ رضویہ ضیاء العلوم راولپنڈی

﴿بسم اللہ الرحمٰن الرحیم﴾

# الاستفتاء

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ :

کوئی آدمی فوت ہو جائے تو اس کے دفن کے بعد بغرض ایصال ثواب غرباء کو کھانا کھلانا، اور سوئم (تیجہ) کرنا یعنی قرآن پاک کی تلاوت کر کے ایصال ثواب کرنا، سورۂ اخلاص پڑھنا، درود شریف پڑھنا، کلمہ ء طیبہ پڑھنا ذکرواذکار کی محفل منعقد کرنا اور لوگوں کو کھانا کھلانا جائز ہے یا نہیں ؟

بعض حضرات ان تمام کاموں کو "حرام" کہتے ہیں۔ کیا ان امور کو حرام کہنا صحیح ہے؟ یا نہیں ؟

قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب ارشاد فرما کر عند اللہ ماجور ہوں۔

المستفتی:۔

﴿قاری محمد بشارت﴾

﴿حال مقیم فینکس. ڈربن ۔جنوبی افریقہ﴾

☆☆☆☆☆☆☆

﴿بسم اللہ الرحمن الرحیم﴾

## الجواب :- واللہ الموفق للصدق والصواب

قرآن پاک پڑھ کر میت کو ثواب پہنچانا، صدقہ و خیرات کر کے ایصال ثواب کرنا، فقراء کو کھانا کھلانا "مستحب" ہے۔اور فقراء کے لئے پکائے ہوئے کھانے میں اہلِ خانہ اور ان کے اقرباء اور اغنیاء بھی شریک ہو سکتے ہیں۔

اہل میت کے پاس آئے ہوئے اقرباء کیلئے اہل میت کا کھانا پکانا اور کھلانا "مباح" ہے۔ مستحب یا مباح کو "حرام" کہنا جرم عظیم ہے۔اور ظلم عظیم ہے۔ البتہ نمائشی طور پر ریاء کاری کی غرض سے کھانا پکانا، یا قرض لیکر وسعت سے زائد کھانا پکانے پر خرچ کرنا "منع" ہے۔

میت کے ورثاء " یتامٰی " (چھوٹے بچے) ہوں تو ان کا حصہ علیٰحدہ کرنے سے پہلے ہی میت کے مال سے ان کے دوسرے رشتہ دار، کھانے وغیرہ پر خرچ کریں اور یتامی کا مال بھی اس میں خرچ کردیں، اور ان کو اُن کا حصہ نہ دیا جائے تو ایسی صورت میں کھانے وغیرہ پر خرچ کرنا "حرام" ہوگا۔

پڑوسی یا اہل میت کے رشتہ دار کھانا پکائیں، اہل میت کو کھلائیں اور ان کے آئے ہوئے مہمانوں کو بھی کھلائیں، تو یہ زیادہ بہتر ہے۔

قرآن پاک پڑھنے والے فی سبیل اللہ تلاوت کریں، اور اہل میت فی سبیل اللہ کھانا کھلادیں تو یہ دونوں امر (تلاوت، کھانا) مستحب ہوں گے۔

## اصل اشیاء میں اباحت ہے

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا :

" الحلال ما احل اللہ فی کتابه والحرام ما حرم اللہ فی کتابه وما سکت عنه فهو مما عفا عنکم "

( ابن ماجه ، ترمذی ، مشکوٰۃ ، کتاب الاطعمه . ص ۳٦۷ )

کتاب اللہ میں جس چیز کو حلال کیا گیا وہ حلال ہے اور جسے حرام کیا گیا ہے وہ حرام ہے۔ اور جس سے سکوت اختیار کیا گیا ہے وہ تمہیں معاف ہے۔ یعنی حلال و حرام ہونے کے لئے قرآن و حدیث اور اجماع امت سے حرمت کو ثابت کرنا ضروری ہے۔

" إن الإباحة أصل فی الأشیاء ثم بعث نبینا علیه السلام فبیّن الأشیاء المحرمة بقی ما سواها حلالا مباحا "

( نور الانوار مع قمر الاقمار )

بے شک اصل اشیاء میں اباحت ہے۔ (ہر چیز پر عمل کرنا جائز ہے) پھر ہمارے نبی اکرم ﷺ مبعوث ہوئے تو آپ ﷺ نے حرام چیزوں کو بیان فرمادیا۔ جن کی حرمت نہیں بیان فرمائی ، وہ حلال و مباح ہیں۔

## مستحب کیا ہے ؟

" مستحبه ویسمی مندوبا وأدبا وفضیلة ونفلا و تطوعا ، وهو ما فعله النبی ﷺ مرة وترکه أخری ، وما أحبه السلف "

( در مختار )

مستحب، مندوب، ادب، فضیلت، نفل اور تطوع ایک ہی چیز کے نام ہیں ۔ مستحب وہ ہے کہ جس کو نبی کریم ﷺ نے کبھی کیا ہو اور کبھی چھوڑا ہو۔یا سلف صالحین (بزرگان دین) نے اسے محبوب سمجھا ہو۔

علامہ شامیؒ مزید لکھتے ہیں :-

" وإن لم يفعله بعد ما رغب فيه " (درمختار)

نبی کریم ﷺ نے ایک کام پسند فرمایا ہو اور اسے خود نہ کیا ہو، وہ بھی مستحب ہے۔بلکہ یہ تعریف زیادہ بہتر ہے ؛ کیونکہ علامہ شامیؒ فرماتے ہیں :-

"وقد يطلق عليه اسم السنة وصرح القهستاني بانه دون سنن الزوائد "

بسا اوقات اسی (مستحب) پر سنت کا اطلاق بھی کیا جاتا ہے۔اور علامہ قہستانی نے صراحت فرمائی ہے کہ مستحب "سنت غیر مؤکدہ " سے کم درجہ ہے ؛ کیونکہ "سنت غیر مؤکدہ "نبی کریم ﷺ کے افعال کو کہا جائے گا ، جو آپ نے کبھی کبھی کئے ہوں ۔ یا وہ کام جو آپ ﷺ نے "عادۃً" کئے ہوں ، "عبادۃً" نہ کئے ہوں۔وہ بھی سنت غیر مؤکدہ کہلائیں گے۔ خواہ وہ کام ہمیشہ ہی کئے ہوں، جیسے : لباس وغیرہ۔اور معمولات کریمہ۔ لیکن مستحب کے لئے تو نبی اکرم ﷺ کا عمل کرنا ضروری نہیں ،بلکہ صرف آپ نے پسند فرمایا ہو ،یا سلف صالحین نے اس پر عمل کیا ہو تو وہ مستحب ہے۔

## مستحب کا حکم

" وحكمه الثواب على الفعل وعدم اللوم على الترك "

(فتاوی شامی ج ۱ ، ص ۹۱)

مستحب کا حکم یہ ہے کہ اس پر عمل کرنے سے ثواب حاصل ہوتا ہے اور چھوڑنے پر کسی قسم کی کوئی ملامت نہیں کی جائے گی۔

## مباح کا حکم

" والمباح غير مطلوب الفعل وإنما هو مخير فيه "

(شامی ج اول ص ۷۸)

مباح پر عمل کرنے کا مطالبہ نہیں پایا جاتا، بلکہ انسان کو اس کے کرنے یا نہ کرنے کا اختیار ہوتا ہے۔ اس کے کرنے یا نہ کرنے پر نہ ثواب ہوتا ہے اور نہ گناہ۔ جیسے لباس، کھاناوغیرہ۔ انسان اپنی مرضی سے جیسالباس پہنے یا جیسا کھانا کھائے وہ مباح ہے، بشرطیکہ شریعت میں جائز ہو۔

## حرام کا حکم

"وهو ما لا يحتمل زيادة ولا نقصانا ثبت بدليل لا شبهة فيه، ويعاقب بفعله ويكفر بجاحد "

(ماحصل من نورالانوار ص ۱۲۵)

حرام یہ ہے کہ جس میں زیادتی اور نقصان کا احتمال نہ پایا جائے۔ دلیل قطعی سے ثابت ہو۔ اس پر عمل کرنے سے گناہ ہو۔ اور حرام کی حرمت کے انکار سے کفر لازم آئے گا۔

# حلال کو حرام سمجھنا!

" إن تحريم الحلال على وجهين : الأول اعتقاد ثبوت حكم التحريم فيه وهو كاعتقاد ثبوت حكم التحليل فى الحرام محظور يوجب الكفر . والثانى الامتناع من الحلال مطلقا أو مؤكدا باليمين مع حله وهذا مباح صرف وحلال محض "

(روح المعانی جلد ١٤ ص ١٤٨)

حلال کو حرام بنانے کی دو قسمیں ہیں۔

پہلی قسم یہ ہے کہ حلال چیز کے متعلق حرام ہونے کا عقیدہ رکھنا۔ وہ ایسے ہی ہے جیسے حرام چیز کو حلال سمجھنے کا عقیدہ رکھنا۔ یہ مطلقاً منع ہے۔ اور باعث کفر ہے۔

دوسری قسم یہ ہے کہ، حلال سے رک جانا۔ حلال کو نہ استعمال کرنا، یا قسم اٹھا کر اپنے آپ پر حرام کرلینا۔ یہ مباح ہے۔ بشرطیکہ وہ حلال چیز پر عمل کرنا باعث عبادت نہ ہو۔ مکروہ تنزیہی بھی بغیر دلیل کے ثابت نہیں ہو سکتا۔

"لا يلزم من ترك المستحب ثبوت الكراهة اذ لابد لها من دليل خاص "

(فتاوىٰ شامى ج ٠ ص ٦١٨)

صرف مستحب کے ترک سے کراہت ثابت نہیں ہو سکتی ؛ بلکہ مکروہ ثابت کرنے کے لئے خاص دلیل کی ضرورت ہے۔ خیال رہے کہ اس مکروہ سے مراد" مکروہ تنزیہی "ہے، نہ کہ" مکروہ تحریمی"۔ علامہ شامی نے اس پر صراحت کی ہے۔

## مقام توجہ :

جب مکروہ( تنزیہی ) ثابت کرنے کے لئے بھی خاص دلیل کی ضرورت ہے، صرف زبانی دعویٰ کافی نہیں۔ تو"حرام" بغیر دلیل کے کیسے ثابت ہو سکتا ہے ؟ اور حلال کو حرام سمجھنے کا عقیدہ رکھنا جب منع ہے۔اور باعث کفر بھی ہے۔ تو حلال کو حرام کہنے والے کون سے دین کی خدمت کر رہے ہیں ۔

## نبی کریم ﷺ کی کھانے میں شرکت

" عن عاصم بن كليب عن ابيه عن رجل من الانصار قال خرجنا مع رسول الله ﷺ وهو على القبر يوصى الحاضر ، يقول : اوسع من قبل رجليه اوسع من قبل رأسه . فلما رجع استقبله داعى امرأته فاجاب ونحن معه فجيء بالطعام فوضع يده ثم وضع القوم فاكلوا فنظرنا الى رسول الله ﷺ يلوك لقمة فى فيه ثم قال " اجد لحم شاة اخذت بغير اذن اهلها " فارسلت المرأة تقول يا رسول الله انى ارسلت الىٰ النقيع وهو موضع يباع فيه الغنم يشترى لى شاة فلم توجد فارسلت الىٰ جارلى قد اشترى شاة ان يرسل بها الى بثمنها فلم يوجد ارسلت الىٰ امرأته فارسلت الى بها . فقال رسول الله ﷺ اطعمى هذا الطعام الاسرىٰ"

( رواه ابو داؤد و البيهقى فى دلائل النبوة ، مشكوة باب المعجزات )

عاصم بن کلیب ایک انصاری صحابی سے روایت کرتے ہیں کہ ہم

رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ایک جنازہ میں نکلے (یعنی گھر سے نکل کر ایک جنازہ میں شریک ہوئے) میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا کہ آپ قبر کھودنے والے کو نصیحت کر رہے ہیں۔ کہ قبر کو پاؤں کی جانب سے وسیع کرو (پھر فرمایا) سر کی جانب سے وسیع کرو۔ جب آپ (جنازہ سے فارغ ہو کر) واپس لوٹے تو آپ کو اس میت کی عورت کی جانب سے ایک شخص کھانے کی دعوت دینے کے لئے ملا۔ آپ نے اس کی دعوت کو قبول کیا (راوی کہتے ہیں) ہم بھی آپ کے ساتھ چلے طعام لایا گیا۔ آپ نے اپنا ہاتھ کھانے پر رکھا، پھر قوم نے اپنے اپنے ہاتھ کھانے پر رکھے۔ سب نے کھانا تناول کرنا شروع کیا۔ ہم نے دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ لقمہ کو اپنے منہ میں ہی گھما رہے ہیں (نگل نہیں رہے) پھر آپ نے فرمایا کہ مجھے اس بکری کے گوشت سے یہ معلوم ہو رہا ہے کہ یہ مالک کی اجازت کے بغیر لے لی گئی ہے (اس عورت کو جب آپ کے ارشاد کے متعلق پتہ چلا) تو اس نے پیغام بھیجا کہ یارسول اللہ ﷺ میں نے نقیع کی طرف آدمی کو بھیجا تھا کہ وہ وہاں سے بکری خرید لائے نقیع بکریوں کے بیچنے کی منڈی تھی۔ وہاں بکری مل نہیں سکی۔ پھر میں نے اپنے پڑوسی کے گھر پیغام بھیجا کہ مجھے قیمتاً بکری خرید دو۔ وہ گھر میں نہیں تھے۔ پھر میں نے اپنے پڑوسی کی عورت کی طرف پیغام بھیجا تو اس نے بکری میری طرف بھیج دی۔ (یعنی وہ بکری مالک کی اجازت کے بغیر اس کی عورت نے دے دی تھی) رسول اللہ ﷺ نے فرمایا یہ طعام قیدیوں کو کھلا دو۔

## حدیث پاک سے حاصل ہونے والے فوائد

(۱) دفن سے فارغ ہونے کے بعد صحابیہ نے کھانا تیار کیا۔

(۲) حضور ﷺ نے اس کی دعوت کو قبول کر کے جواز کا واضح ثبوت

پیش کر دیا۔

(۳) جنازہ میں شریک ہونے والے تمام لوگ طعام (کھانے) میں شریک ہوئے۔

(۴) کھانے میں بکری کا گوشت پیش کیا گیا۔ صرف عام ادام یعنی سرکہ یا گھی یا دال وغیرہ پر اکتفا نہیں کیا گیا۔

(۵) نبی کریم ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے علم غیب عطا کیا ہے۔ کسی صحابی کو معلوم نہ ہو سکا کہ یہ بکری مالک کی اجازت کے بغیر خریدی گئی۔ لیکن نبی کریم ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے غیبی امر پر مطلع فرمایا۔

(۶) خاوند کی اجازت کے بغیر زوجہ خاوند کے مال میں تصرف نہ کرے۔

(۷) کسی کی اجازت کے بغیر اگر کوئی مال لے لیا جائے تو اس کا استعمال کرنا جائز نہیں۔

(۸) قیدیوں کو کھلانے کا حکم حضور نے اس لئے دیا تھا کہ اس وقت قیدی کفار اور غریب تھے۔ اس لئے وہ کھانا انہیں کھلانے کا ارشاد فرمایا۔

(۹) نبی کریم ﷺ شفیق ورحیم تھے کہ اپنی امت کے لوگوں کے جنازہ میں شرکت فرماتے تھے۔

(۱۰) کوئی شخص صاحب علم ہو، قبر کے متعلق مہارت رکھتا ہو تو اسے چاہئے کہ اگر قبر میں کوئی خامی ہو تو وہ مطلع کرے۔ تاکہ اسے صحیح کر لیا جائے۔

## تنبیہ :-

نبی کریم ﷺ کا کھانا تناول نہ کرنا اس وجہ سے نہیں تھا کہ یہ میت کے دفن ہونے کے بعد اسی دن پکالیا گیا ہے۔ بلکہ وہ بکری مالک کی اجازت کے بغیر ہی پکالی گئی تھی۔ اسی لئے آپ نے وہ کھانا تناول نہیں فرمایا۔

آپ کا دعوت کو قبول کرنا اور یہ نہ فرمانا کہ " یہ کھانا میت کے گھر کیوں پکا ہے ؟ یہ ناجائز ہے۔" بس یہی اس کے جواز پر دلیل ہے۔ کیونکہ نہ روکنا "**حدیث تقریری**" ہے۔

سب لوگوں کی شرکت سے اور حضور ﷺ کے نہ منع کرنے سے یہ بھی واضح ہو گیا کہ کھانے میں تمام حضرات کی شرکت جائز ہے۔

حسب طاقت کھانے میں گوشت وغیرہ کا اہتمام بھی جائز ہے۔

" **قال الامام احمد بن حنبل** رضی اللہ عنہ **فی کتاب الزهد ،حدثنا هاشم بن القاسم قال ثنا الاشجعی عن سفیان قال ، قال طاؤس ان الموتی یفتنون فی قبورهم سبعا فکانوا یستحبون ان یطعموا عنهم تلك الایام** "

(الحاوی للفتاوی ج ۲ ، ص ۱۷۸)

حضرت طاؤس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بے شک فوت شدہ حضرات اپنی قبروں میں سات دن تک آزمائش میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اسی لئے اہل علم نے ان دنوں میں ان کی طرف سے ایصال ثواب کے لئے کھانا کھلانا مستحب سمجھا ہے۔

" فتنة الموتی فی قبورهم سبعة ایام اوردها غیر واحد من

الائمة فی کتبهم فاخرجها الامام احمد بن حنبل فی کتاب الزهد والحافظ ابو نعیم الاصبهانی فی کتاب الحلیة بالاسناد الیٰ طاؤس احد ائمة التابعین واخرجها بن جریج فی مصنفه بالاسناد الی عبید بن عمیر وهو اکبر من طاؤس فی التابعین ، بل قیل انه صحابی وعزاها الحافظ زین الدین بن رجب فی کتاب احوال القبور الیٰ مجاهد وعبید بن عمیر فحکم هذه الروایات الثلاث حکم المراسیل المرفوعة .

(الحادی للفتاویٰ ج۲ ص ۱۷۸)

فوت شدہ انسانوں کا قبر میں سات دنوں تک آزمائش میں مبتلا ہونا۔

کئی ائمہ کرام نے اپنی کتب میں ذکر کیا ہے، امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب، کتاب الزهد میں ذکر کیا ہے (جو روایت اوپر ذکر کی جاچکی ہے) اور حافظ ابو نعیم اصبہانی نے کتاب الحلیة میں ذکر کیا ہے۔ ان دونوں حضرات نے تابعین میں سے ایک امام طاؤس سے یہ روایت ذکر کی ہے ۔ حضرت ابن جریج نے اپنی تصنیف میں عبید بن عمیر سے یہی روایت ذکر کی ہے ۔جو تابعین میں سے ہیں اور طاؤس سے بڑے ہیں، بعض حضرات نے عبید بن عمیرؓ کو صحابی کہا ہے ۔

حافظ زین الدین بن رجب نے اپنی کتاب احوال القبور میں یہ روایت مجاہد اور عبید بن عمیر سے ذکر کی ہے، یہ تینوں روایتیں مرسل ہیں لیکن مرفوع حدیث کے درجہ میں ہیں ۔

حضرت امام سیوطی ان روایات کے متعلق فرماتے ہیں :

" هذا له حکم المرفوع اذ یستحیل ان یکون مثله رأیا "

(الحاوی للفتاویٰ ج۲، ص ۱۸۱)

اس روایت کو مرفوع کا حکم حاصل ہے کیونکہ رائے سے ایسا کہنا محال ہے۔

" ان سنة الطعام سبعة ایام بلغنی انها مستمرة الی الآن بمكة والمدینة فالظاهر انها لم تترك من عهد الصحابة الی الآن وانهم اخذوها خلفا عن سلف الیٰ الصدر الاول "

(الحاوی للفتاویٰ ج۲، ص ۱۹٤)

سات دنوں تک کھانا کھلانے کے متعلق مجھے خبر ملی ہے کہ یہ طریقہ مکہ مکرمہ اور مدینہ طیبہ میں آج تک جاری ہے۔ (علامہ سیوطی کی وفات ۹۱۱ھ میں ہے) ظاہر بات یہ ہے کہ صحابہ کرام کے زمانہ سے لے کر آج تک اس پر عمل نہیں چھوڑا گیا، سلف صالحین سے یہ طریقہ آرہا ہے۔

مزید صراحت کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

" ورایت فی التواریخ كثیرا فی تراجم الائمة یقولون : "واقام الناس علی قبره سبعة ایام یقرء ون القرآن "

(الحاوی للفتاویٰ ج۲ ص ۱۹۲)

علامہ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ میں نے تواریخ میں کثیر ائمہ کرام کے حالات زندگی میں یہ دیکھا ہے۔ وہ فرماتے ہیں۔

" لوگ میت کی قبر پر سات دن تک قائم رہ کر قرآن پاک پڑھتے تھے " اس بحث سے واضح ہوا کہ میت کے ایصال ثواب کے لئے کھانا کھلانے کا دستور صحابہ کرام اور تابعین کرام کے زمانہ سے آرہا ہے، سلف صالحین، ائمہ کرام اس پر عمل کرتے رہے۔ لہذا اس فعل کے مستحب ہونے میں کوئی شک نہیں رہا۔

## تنبیہ :-

تعزیت اور جنازہ میں شرکت کے لئے آنے والے میت کی عزیز و اقارب کو اہل میت کا کھانا کھلانا مباح ہے ۔

خیال رہے کہ موت کی عام خبر اور اعلان اگرچہ بہتر نہیں ، اس پر صراحتاً نہی بھی آئی ہوئی ہے۔ لیکن پھر بھی اہل علم نے جواز ثابت کیا ہے۔ جب کہ کھانا کھلانے کی ممانعت پر کوئی صراحۃ ممانعت نہیں ۔

" عن حذیفة قال اذا مت فلاتؤذنوا بی أحدا فانی اخاف ان یکون نعیا وانی سمعت رسول اللہ ﷺ ینهی عن النعی ، هذا حدیث حسن "

(ترمذی باب ماجاء فی کراھة النعی)

حضرت حذیفہ سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا جب میں فوت ہو جاؤں تو میری وفات کے متعلق کسی کو مطلع نہ کرنا ؛ کیونکہ میں خوف کرتا ہوں کہ یہ " نعی " ( موت کا اعلان ) نہ بن جائے۔ بے شک میں نے نبی کریم ﷺ سے نعی ( موت کا اعلان ) کرنے سے ممانعت سنی ہے۔

" والنعی عندهم ان ینادی فی الناس بان فلانا مات لیشهدوا جنازة وقال بعض اهل العلم لا بأس بان یعلم الرجل قرابته واخوانه وروی عن ابراهیم انه قال لا بأس بان یعلم الرجل قرابته "

(ترمذی)

نعی کا مطلب یہ ہے کہ لوگوں میں اعلان کرنا کہ فلاں شخص فوت ہو گیا ہے ، تاکہ لوگ جنازہ میں شریک ہوں۔ بعض اہل علم نے کہا ہے کہ اس میں کوئی حرج نہیں کہ انسان اپنے قریبی رشتہ داروں اور بھائیوں کو اپنے

عزیز کی وفات کی خبر دے۔ ابراہیم سے مروی ہے کہ کوئی شخص اپنے قرابت داروں کو بتائے تو اس میں کوئی حرج نہیں۔

## مقامِ توجہ :-

عام اعلان سے تو کوئی نہیں روکتا لیکن آئے ہوئے رشتہ داروں کو کھانا کھلانے سے روکنا اور کھانے اور کھلانے والوں کو حرام کا مرتکب بنانا کہاں کا انصاف ہے؟ حرمت پر کوئی دلیل تو پیش کریں۔

## پڑوسیوں اور رشتہ داروں کا کھانا کھلانا بہتر ہے

" ویستحب لجیران اهل المیت والاقرباء الاباعد تهیة طعام لهم یشبعهم یومهم ولیلتهم لقوله ﷺ اصنعوا لآل جعفر طعام فقد جاء هم ما یشتغلهم " حسنه الترمذی و صححه الحاکم ، ولانه بر و معروف ویلح علیهم فی الاکل لان الحزن یمنعهم من ذالك فیضعفون "

(شامی ج ۱ ، ص ٦٦٤)

میت کے گھر والوں کے پڑوسیوں اور دور کے رشتہ داروں (جو بہت قریبی ہونے کی وجہ سے غمزدہ نہ ہوں) کو چاہئے کہ میت کے گھر والوں کے لئے کھانا تیار کریں۔ ان کو رات ودن سیر ہو کر کھانا کھلائیں۔ کیونکہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ آل جعفر کے لئے کھانا تیار کرو! کیونکہ وہ (جعفر کی شہادت کی وجہ سے) مصیبت میں مبتلا ہو چکے ہیں۔

اس حدیث کو ترمذی نے حسن اور حاکم نے صحیح کہا ہے۔ میت کے

گھر والوں کو کھانا کھلانا مستحب ہے اور نیکی کا کام ہے ۔

غرباء اور فقراء کے لئے کھانا پکایا جائے اور اغنیاء بھی شریک ہوں تو کوئی حرج نہیں۔

" قد يقصد بالصدقة على الغنى الثواب وقد حصل "

(هدايه اخيرين ٢٩٣ فصل فى الصدقة)

کبھی غنی کو صدقہ ادا کرنے میں ثواب کا ارادہ کیا جاتا ہے وہ حاصل بھی ہو جاتا ہے ۔

" فان من له نصاب وله عيال كثيرة فالناس يتصدقون عليه على قصد الثواب "

(حاشية هدايه)

بے شک وہ شخص جو صاحب نصاب (غنی) ہوتا ہے لیکن اس کے اہل و عیال کثیر ہوتے ہیں اس لئے لوگ اس پر ثواب کی غرض سے صدقہ کرتے ہیں ۔

## نفلی صدقہ، اغنیاء، ذمی اور خود بھی کھا سکتا ہے

" ولا يجوز ان يدفع الزكوة الى ذمى لقوله عليه السلام لمعاذ رضى الله عنه خذها من اغنياء هم وردها فى فقراء هم ويدفع اليه ماسوى ذالك من الصدقة لقوله عليه السلام تصدقوا على اهل الاديان كلها ولولا حديث معاذ لقلنا بالجواز فى الزكوة "

(از هداية اولين ١٨٥)

زکوۃ ذمی کو دینا جائز نہیں، اس لئے کہ نبی کریم ﷺ نے حضرت

معاذ رضی اللہ عنہ کو (جب عامل بنایا تو) فرمایا کہ مسلمانوں کے اغنیاء سے زکوۃ کا مال وصول کرو اور مسلمانوں کے فقراء پر تقسیم کرو ۔ زکوۃ اور صدقہ فطر اور نذر اور کفارات کے ماسواء تمام صدقات ذمی کو دیئے جاسکتے ہیں۔ اس لئے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمام دینوں والوں کو صدقہ دو، اگر حضرت معاذ رضی اللہ عنہ والی حدیث اس کے معارض نہ ہوتی تو اس حدیث کی رو سے ہم ذمی کو زکوۃ دینے کا حکم بھی ثابت کر سکتے تھے، لیکن حدیث معاذ کے معارض ہونے کی وجہ سے صدقات واجبہ کا حکم علیحدہ ہو گیا ۔

یہاں سے ہی بہت صراحۃ واضح ہو گیا، کہ صدقات واجبہ اور صدقات نفلیہ کا حکم علیحدہ علیحدہ ہے صدقات واجبہ غنی کو دینا منع ہے ۔

" ولا تدفع الی غنی لقوله علیه السلام لا تحل الصدقة لغنی "

(ھدایه اولین ص ۱۸۶)

غنی کو زکوۃ نہ دی جائے کیونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ غنی کے لئے صدقہ حلال نہیں ۔

" ولا تدفع الی بنی هاشم "

(ھدایه اولین ۱۸۶)

بنی ہاشم کو زکوۃ نہیں دی جاسکتی ۔

" ...... عبد المطلب بن ربیعه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ان هذه الصدقات انما هی اوساخ الناس وانها لا تحل لمحمد ولا لآل محمد ...... رواه مسلم .

(مشکوة باب من لاتحل له الصدقه)

حضرت عبد المطلب بن ربیعہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

نے فرمایا : بیشک یہ صدقات لوگوں ( کے مالوں ) کی میل کچیل ہیں فرمایا بے شک یہ محمد ﷺ اور آل محمد کے لئے حلال نہیں ۔

اسی حدیث کی شرح میں علامہ علی قاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ۔

" قال ابن الملك الصدقة لا تحل للنبی ﷺ فرضا كانت او نفلا و كذا المفروضة لاله الی اقربائه واما التطوع فمباح لهم "

(مرقاة ج ٤ ، ص ١١١)

ابن ملک رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا نبی کریم ﷺ کے لئے فرضی اور نفلی صدقہ ہر قسم کا حلال نہیں تھا۔ لیکن آپ کی آل اور آپ کے اقرباء کے لئے فرضی صدقہ تو حلال نہیں لیکن نفلی صدقہ حلال ہے ۔

" واما الصدقة النافلة فقال فی النهاية وبجوز النفل بالاجماع وكذا يجوز النفل للغنی "

(مرقاة ج ٤ ص ١١١)

نفلی صدقہ کا حکم بیان کرتے ہوئے صاحب نہایہ نے بیان فرمایا کہ بنو ہاشم کے لئے نفلی صدقہ بالاجماع جائز ہے ، اور اسی طرح غنی کے لئے نفلی صدقہ بھی جائز ہے ۔

" لان المال هٰهنا كالماء يتدنس باسقاط الفرض اما التطوع بمنزلة التبرد بالماء "

(هداية اولين ص١٨٦)

اس لئے کہ مال پانی کی طرح ہے فرض کے ساقط کرنے سے میلا ہو جاتا ہے اور نفل کا ادا کرنا پانی سے ٹھنڈک حاصل کرنے کی طرح ہے۔

البتہ یہ خیال رہے کہ غنی کو نفلی صدقہ ، صدقہ کی نیت سے دینا

مطلق جائز ہے۔ اس میں کسی قسم کا خلاف ادب لازم نہیں آتا۔ لیکن بنو ہاشم کے ادب کا تقاضا کچھ اور ہے۔

علامہ ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں :

" فلا تدفع اليهم النافلة الا على وجه الهبة مع الادب "

(مرقاة ج ٤ ص ١١١)

کہ بنو ہاشم کو نفلی صدقہ بھی "ہبہ" کی نیت سے دیا جائے اس میں صدقہ کی نیت نہ کی جائے تاکہ ان کے ادب و احترام کا لحاظ پایا جائے۔

" ولا الىٰ امرأ ته للاشتراك فى النفع عادة ولا تدفع المراة الى زوجها عند ابى حنيفة لما ذكرنا وقالا تدفع اليه لقوله عليه السلام لك اجران اجر الصدقة واجر الصلة قاله لامراة ابن مسعود وقد سئالته عن التصدق عليه قلنا هو محمول على النافلة "

(هدايه اولين ١٢٦)

خاوند اپنی زوجہ کو زکوۃ نہیں دے سکتا کیونکہ زوجین کے منافع مشترک ہیں۔ زوجہ اپنے خاوند کو بھی زکوۃ نہیں دے سکتی۔ وجہ اس کی بھی یہی ہے کہ منافع دونوں کے مشترک ہیں۔ یہ امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک ہے۔ البتہ صاحبین (حضرت امام ابو یوسف اور حضرت امام محمد) کے نزدیک زوجہ اپنے خاوند کو زکوۃ دے سکتی ہے، کیونکہ عبد اللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی زوجہ نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا کہ میں اپنے خاوند کو صدقہ دے سکتی ہوں ؟ تو آپ نے فرمایا کہ تمہیں دو اجر حاصل ہوں گے، ایک صدقہ کا اور دوسرا صلہ رحمی کا۔

امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ اس کا جواب یہ دیتے ہیں کہ اس صدقہ سے

مراد نفلی صدقہ ہے۔ اس بحث سے یہ بھی واضح ہوا کہ نفلی صدقہ زوجہ اپنے خاوند کو بالاتفاق دے سکتی ہے، لیکن وجوبی صدقہ مفتٰی بہٖ قول کے مطابق اپنے خاوند کو نہیں دے سکتی۔

نفلی اور وجوبی صدقہ کا حکم علیحدہ علیحدہ ہے یہ مسئلہ روز روشن کی طرح عیاں ہو گیا۔

## رشتہ داروں پر صدقہ افضل ہے

حضرت ایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے مسند احمد میں روایت ذکر کی گئی ہے۔

" قال علیہ السلام افضل الصدقة علی ذی الرحم الکاشح "
(بحوالہ ہدایہ اخیرین ۲۵۸)

نبی کریم ﷺ نے فرمایا عداوت رکھنے والے ذی رحم (قریبی رشتہ دار) پر صدقہ کرنا افضل ہے۔

" وانما جعل ھذا التصدق افضل لان التصدق علی المحب الصدیق یمیل الیہ النفس لمحبتہ وصداقتہ وفی القریب الکاشح المنظور الیہ ھو معنی القرابة لا غیر مع مخالفة نفسہ لان نفسہ لا تدعوالی التصدق " (کفایہ)

عداوت رکھنے والے رشتہ دار کو صدقہ دینا افضل اس لئے قرار دیا ہے کہ محبّ، صدیق کی طرف تو اس کی محبت اور صَداقت کے پیش نظر انسان کا نفس خود ہی مائل ہوتا ہے، کہ اس کو صدقہ دیا جائے۔ لیکن عداوت رکھنے

والے رشتہ دار کی طرف انسان کا نفس تو میلان نہیں کرتا اور صدقہ بھی نہیں دینا چاہتا۔ لیکن وہ رشتہ داری کی وجہ سے جب صدقہ دے گا تو یہ اس کے لئے افضل ہو گا۔

"وعن سليمان بن عامر قال قال رسول الله ﷺ الصدقة على المسكين صدقة وهي على ذى رحم ثنتان صدقة وصلة"

(رواه احمد والترمذى والنسائى وابن ماجه مشكوة باب افضل الصدقة)

نبی کریم ﷺ نے فرمایا مسکین کو صدقہ دینا صرف صدقہ ہی ہے اور ذی رحم محرم (رشتہ دار) کو صدقہ دینے میں دو چیزیں حاصل ہیں۔ صدقہ اور صلہ رحمی۔ یعنی عام فقراء اور غرباء کو صدقہ دینے میں ایک ثواب اور رشتہ داروں کو صدقہ دینے میں دو ثواب حاصل ہوتے ہیں۔

## مذکورہ بالا بحث سے نتیجہ حاصل ہوا

☆ میت کے گھر والوں کے پڑوسی اگر کھانا پکا کر ان کو اور ان کے مہمانوں کو کھلائیں تو انہیں دو ثواب حاصل ہوں گے۔ ایک صدقہ کا اور دوسرا پڑوسیوں کے حقوق ادا کرنے کا۔

☆ اگر اہل میت کے رشتہ دار انہیں اور ان کے مہمانوں اور غرباء و فقراء کو صدقہ کی نیت سے کھانا کھلائیں تو انہیں دو ثواب حاصل ہونگے ایک صدقہ کا اور دوسرا رشتہ داروں سے اچھا سلوک کرنے یعنی صلہ رحمی کا۔

☆ میت کے گھر والے "صدقہ" کی نیت سے کھانا پکا کر کھلائیں، تو ثواب حاصل ہو گا، اس میں ان کے رشتہ دار اور غرباء فقراء سب شریک ہو

سکتے ہیں۔

☆ میت کے گھر والے صدقہ کی نیت سے تو کھانا نہ پکائیں؟ البتہ ہبہ کی نیت سے کھانا کھلائیں۔ باہر سے آئے ہوئے مہمانوں کی مجبوری کو دیکھ کر کھانا کھلائیں، کہ یہ اب واپس گھر تو پہنچ نہیں سکتے اتنے وقت سے بھوکے ہیں تو ایسی صورت میں کھانا کھلانا مباح ہے بلکہ صلہ رحمی کی وجہ سے مستحب کہنا بھی کوئی بعید نہیں۔

☆ وفات کے بعد کھانا کھلانا نفلی صدقہ ہوتا ہے، اس میں اہل خانہ خود اغنیاء اور فقراء و غرباء سب شریک ہو سکتے ہیں۔ اغنیاء کے کھانے سے ثواب ضائع نہیں ہو جاتا۔

☆ میت کے گھر والے ریاء کاری، نام پیدا کرنے اور شہرت حاصل کرنے کے لئے بطور ضیافت کھانا کھلائیں تو یہ منع ہے۔

☆ مباح یا مستحب کو حرام کہنا جرم عظیم اور ظلم عظیم، اللہ تعالیٰ ایسے جہلاء سے بچائے۔

# بحث ایصال ثواب

اللہ تعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے !

" والذین جاء وا من بعدھم یقولون ربنا اغفرلنا ولاخواننا الذین سبقونا بالایمان ولا تجعل فی قلوبنا غلا للذین آمنوا ربنا انك رؤف رحیم "

اور وہ لوگ جو ان کے بعد آئے، عرض کرتے ہیں۔ اے ہمارے رب ہمیں بخش دے اور ہمارے ان بھائیوں کو جو ہم سے پہلے ایمان لائے اور ہمارے دل میں ایمان والوں کی طرف سے کینہ نہ رکھ۔ اے رب ہمارے ! بے شک تو نہایت مہربان رحم والا ہے۔

اس آیت کریمہ کی تفسیر میں علامہ رازی رحمۃ اللہ علیہ نے تفسیر کبیر میں ذکر کیا ہے۔

" واعلم ان ھذہ الآیات قد استوعبت جمیع المؤمنین لانھم اما المھاجرون او الانصار او الذین جاؤا من بعدھم وبین ان فی شان من جاء من بعد المھاجرین والانصار ان یذکر السابقین وھم المھاجرون والانصار بالدعاء والرحمة فمن لم یکن کذالك بل ذکرھم بسوء کان خارجا من جملة اقسام المؤمنین بحسب نص ھذہ الآیة "

بے شک یہ آیات (یعنی تین آیات ایک یہ اور دو اس سے پہلی آیتیں مسلمانوں کی تمام قسموں کو حاوی ہیں۔ اس لئے ضروری ہے کہ وہ پہلے مسلمانوں یعنی مہاجرین و انصار (اور تمام پہلے گزرے ہوئے مسلمانوں) کے لئے دعا کریں ایصال ثواب کریں۔ ان کے لئے رحمت طلب کریں جو اس

طرح نہیں کرتے بلکہ پہلے مسلمانوں کو برائی سے یاد کرتے ہیں، وہ مسلمانوں کی تمام قسموں سے خارج ہیں۔

اس حکم پر یہ آیت کریمہ صراحۃً دلالت کر رہی ہے، قرآن پاک کی اس آیت کریمہ سے واضح ہوا کہ مسلمانوں کو حقیقی معنی میں مسلمان بننے کے لئے ضروری ہے کہ وہ اپنے سے پہلے گزرے ہوئے تمام مسلمانوں کے لئے دعا کریں اور ان کے لئے رحمت طلب کریں۔

بے شمار احادیث سے بھی یہ واضح ہے کہ فوت شدہ بھائیوں کو ثواب پہنچایا جائے اور ان کے لئے دعا مغفرت کی جائے۔

" عن ابی هريرة قال اذا مات الانسان انقطع عنه عمله الامن ثلاثة الامن صدقة جارية او علم ينتفع به او ولد صالح يدعوله "

(مسلم ج ۲، باب ما يلحق من الثواب بعد وفات)

حضرت ابو ہریرۃ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے بے شک نبی کریم ﷺ نے فرمایا جب انسان فوت ہو جاتا ہے اس کے اعمال منقطع ہو جاتے ہیں، سوائے تین چیزوں کے۔ یعنی سوائے صدقہ جاریہ یا علم جس سے لوگ نفع حاصل کر رہے ہوں۔ یا نیک اولاد جو اس کے حق میں دعا کر رہے ہوں۔

اس حدیث پاک سے یہ ثابت ہو گیا، کہ فوت شدہ انسان کے لئے دعا کرنا صرف جائز ہی نہیں بلکہ اس کے اعمال کی ترقی اور مغفرت اور بلندی درجات کا ذریعہ ہے۔

اسی حدیث کی شرح میں علامہ نووی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں!

" وفيه ان الدعاء يصل ثواب الى الميت و كذٰلك الصدقة وهما مجمع عليهما "

اس حدیث پاک سے یہ ثابت ہوا کہ بیشک دعا کا ثواب میت کو پہنچتا ہے۔ اسی طرح صدقہ کا ثواب بھی، ان دونوں کے ثواب کے پہنچنے پر اجماع امت ہے۔

" ان من البر بعد البر ان تصلى لأبويك مع صلاتك و تصوم لهما مع صومكِ "

(مسلم ج اول باب بیان الاسناد من الدین)

بے شک نیکی کے بعد نیکی یہ ہے کہ تم اپنی نماز کے ساتھ والدین کے لئے بھی نماز (نوافل) پڑھو اور اپنے روزہ کے ساتھ اپنے والدین کے لئے (نفلی) روزے بھی رکھو (ان کا ثواب پہنچاؤ)۔

اس حدیث کی شرح میں نووی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ۔

" عن بعض اصحاب الكلام من ان الميت لا يلحقه بعد موته ثواب فهو مذهب باطل قطعا وخطأ بين ، مخالف النصوص الكتاب والسنة واجماع الامة فلا التفات اليه "

بعض اصحاب کلام نے کہا کہ میت کو اس کی موت کے بعد ثواب نہیں پہنچتا یہ مذہب یقیناً باطل ہے قرآن پاک ، حدیث پاک اور اجماع امت کے خلاف ہے، اس کی طرف بالکل توجہ نہ کی جائے ۔

نیز علامہ نووی اس کے بعد یہ تحریر فرماتے ہیں۔

" وذهب جماعات من العلماء الى انه يصل الى الميت ثواب

جميع العبادات من الصلوة والصوم والقراء وغيره ذلك"

علماء کی کثیر جماعتوں کا موقف یہ ہے کہ میت کو تمام عبادات کا ثواب پہنچتا ہے، خواہ نماز ہو، یا روزہ ہو۔ تلاوت قرآن پاک ہو یا ان کے بغیر اور عبادات ہوں ۔

گویا اس مسئلے میں کل دو مذہب ہو گئے ایک باطل مذہب کہ میت کو ثواب نہیں پہنچتا اور دوسرا علمائے حق کا مذہب کہ میت کو ثواب پہنچتا ہے ۔

" قال النووی فی الاذکار قال محمد بن احمد المروزی سمعت احمد بن حنبل یقول اذا دخلتم المقابر فاقرء وا بفاتحة الکتاب والمعوذتین وقل هو الله احد واجعلوا ثواب ذالك لاهل المقابر فانه یصل الیهم والمقصود من زیارة القبور للزائر الاعتبار وللمزور الانتفاع بدعائه"

(مرقات ج ٤، ص ٨١)

محمد بن احمد مروزی فرماتے ہیں کہ میں نے احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کو فرماتے سنا کہ جب تم قبرستان میں داخل ہو تو سورۃ فاتحہ، سورۃ اخلاص، سورۃ فلق اور سورۃ الناس پڑھ کر ثواب قبرستان والوں کو پہنچاؤ، کیونکہ ان کو ثواب پہنچتا ہے ۔

قبروں کی زیارت میں مقصد ہی یہ ہوتا ہے کہ زیارت کرنے والا عبرت حاصل کرے اور جن کی زیارت کی جائے انہیں دعا سے نفع حاصل ہو۔

" واخرج الخلال فی الجامع عن الشعبی قال کانت الانصار اذا مات لهم المیت اختلفوا الی قبره یقرؤن القرآن "

(مرقات ج ٤، ص ٨١)

شعبی سے مروی ہے کہ انصار کا اگر کوئی شخص فوت ہو جاتا تو وہ اس کی قبر پر جا کر قرآن پاک پڑھتے تھے ۔

" واخرج ابو محمد السمرقندی فی فضائل قل ھو اللہ احد عن علی مرفوعا من مر علی المقابر وقرء ﴿ قل ھو اللہ احد الخ ﴾ احدی عشرۃ مرۃ ثم وھب اجرہ للاموات اعطی من الاجر بعدد الاموات "

(مرقات ج ٤ ص ٨١)

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مرفوع حدیث مروی ہے کہ جو شخص قبرستان سے گزرے اور گیارہ مرتبہ "قل ھو اللّٰہ احد" پڑھے، پھر اس کا ثواب فوت شدہ حضرات کو پہنچائے تو فوت شدہ لوگوں کی تعداد کے مطابق اجر دیا جائے گا ۔ (یعنی ہر شخص کو مکمل ثواب حاصل ہو گا۔ اور پڑھنے والے کو بھی جتنے زیادہ لوگ ہوں گے اتنا زیادہ اجر حاصل ہو گا)۔

"واخرج ابو القاسم سعد بن علی الزنجانی فی فوائدہ عن ابی ھریرۃ قال ، قال رسول اللہ ﷺ من دخل المقابر ثم قرأ فاتحۃ الکتاب وقل ھو اللہ احد والھٰکم التکاثر ثم قال انی جعلت ثواب ما قرأت من کلامك لاھل المقابر و المؤمنین والمؤمنات کانوا شفعاء لہ الی اللہ تعالیٰ "

(مرقات ج ٤ ، ص ٨١ ، ٢)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص قبرستان میں داخل ہوا پھر سورۃ فاتحہ پڑھی اور "قل ھو اللہ احد" اور " الھٰکم التکاثر " سورۃ پڑھی پھر کہا میں نے جو کلام پڑھی ہے، اس کا ثواب میں قبرستان کے مومن مرد اور عورتوں کو پہنچاتا ہوں۔ تو تمام لوگ (جن کو یہ ثواب پہنچائے گا) اس کے شفیع ہوں گے ۔

"عن ابی ھریرہ ان رجلا قال للنبی ﷺ ان ابی مات و ترك مالا ولم یوص فھل یکفر عنه ان تصدق عنه (ان اتصدق عنه) قال نعم"

(مسلم باب وصول ثواب الصدقة الی المیت)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بیشک ایک شخص نے نبی کریم ﷺ کی خدمت میں عرض کی بیشک میرے باپ فوت ہو گئے ہیں، اور مال چھوڑ گئے کوئی وصیت انہوں نے نہیں کی، کیاان کی طرف سے صدقہ کر دیا جائے تو ان کا کفارہ بن جائے گا؟ آپ نے فرمایا: ہاں!

" عن عائشة ان رجلا اتی الی النبی ﷺ فقال یا رسول الله ان امی افتلتت نفسها و لم توص واظنها لو تکلمت تصدقت أ فلها اجر إن تصدقت عنها؟ قال نعم"

(مسلم جلد ثانی باب وصول ثواب الصدقة الی المیت)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ بے شک ایک شخص نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اس نے عرض کیا یارسول اللہ میری والدہ اچانک فوت ہو گیں کوئی وصیت نہیں کر سکیں، میرا گمان یہ ہے کہ اگر وہ کلام کر سکتیں تو صدقہ کی وصیت ہی کرتیں۔ کیا انہیں اس کا ثواب ملے گا کہ میں ان کی طرف سے صدقہ کر دوں؟ آپ نے فرمایاہاں۔

ان دونوں حدیثوں کے ترجمہ سے ہی بات بخوبی واضح ہو جاتی ہے کہ صدقہ کا ثواب میت کو ملتا ہے اور حضرت محدث رحمۃ اللہ علیہ نے "باب" کا نام (عنوان) ہی ایسا رکھا ہے جس سے واضح ہو رہا ہے کہ اس باب میں وہ احادیث ذکر ہوں گی جن سے یہ ثابت ہو گا کہ میت کو صدقہ کا ثواب پہنچتا ہے

"عن ابی هریرہ ان رجلا قال للنبی ﷺ ان ابی مات و ترک مالا ولم یوص فھل یکفر عنہ ان تصدق عنہ (ان اتصدق عنہ) قال نعم"

(مسلم باب وصول ثواب الصدقة الی المیت)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بیشک ایک شخص نے نبی کریم ﷺ کی خدمت میں عرض کی بیشک میرے باپ فوت ہو گئے ہیں، اور مال چھوڑ گئے کوئی وصیت انہوں نے نہیں کی، کیا ان کی طرف سے صدقہ کر دیا جائے تو ان کا کفارہ بن جائے گا؟ آپ نے فرمایا: ہاں !

" عن عائشة ان رجلا اتی الی النبی ﷺ فقال یا رسول اللہ ان امی افتلتت نفسھا و لم توص واظنھا لو تکلمت تصدقت أ فلھا اجر إن تصدقت عنھا؟ قال نعم"

(مسلم جلد ثانی باب وصول ثواب الصدقة الی المیت)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ بے شک ایک شخص نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اس نے عرض کیا یا رسول اللہ میری والدہ اچانک فوت ہو گیں کوئی وصیت نہیں کر سکیں، میرا گمان یہ ہے کہ اگر وہ کلام کر سکتیں تو صدقہ کی وصیت ہی کرتیں۔ کیا انہیں اس کا ثواب ملے گا کہ میں ان کی طرف سے صدقہ کر دوں؟ آپ نے فرمایا ہاں۔

ان دونوں حدیثوں کے ترجمہ سے ہی بات بخوبی واضح ہو جاتی ہے کہ صدقہ کا ثواب میت کو ملتا ہے اور حضرت محدث رحمۃ اللہ علیہ نے "باب" کا نام (عنوان) ہی ایسا رکھا ہے جس سے واضح ہو رہا ہے کہ اس باب میں وہ احادیث ذکر ہوں گی جن سے یہ ثابت ہو گا کہ میت کو صدقہ کا ثواب پہنچتا ہے

علامہ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے اسی مقام پر فرمایا !

" وفی هذا الحديث جواز الصدقة عن الميت واستحبابها وان ثوابها يصله وينفعه وينفع المتصدق ايضا وهذا كله اجمع عليه المسلمون "

(نووی شرح مسلم جلد ثانی ۲۹)

اس حدیث سے واضح ہوا کہ میت کی طرف سے صدقہ کرنا جائز اور مستحب ہے اور بیشک اس صدقہ کا ثواب اسے پہنچتا ہے اور میت کو اس کا نفع حاصل ہوتا ہے اور صدقہ کرنے والے کو بھی اس کا نفع حاصل ہوتا ہے۔ اس پر مسلمانوں کا اجماع ہے ۔

# مباح بہ نیت تقرب مستحب ہو جاتا ہے

وصیت کے متعلق نبی کریم ﷺ نے فرمایا !

"والثلث کثیر انك ان تذر ورثتك اغنیاء خیر من ان تذرھم عالة یتکففون الناس ولست تنفق نفقة تبتغی بھا وجه الله الا اجرت بھا حتی اللقمة تجعلھا فی فی امراتك"

(مسلم ج۲، کتاب الوصیة)

تہائی حصہ کی وصیت بہت ہے۔بے شک اگر تم ورثاء کو غنی چھوڑ جاؤ، تو یہ بہتر ہے اس سے کہ تم انہیں حاجتمند چھوڑ جاؤ کہ وہ لوگوں کے سامنے ہاتھ پھیلاتے رہیں ۔ تم اللہ تعالیٰ کی رضامندی کے لئے جو مال بھی خرچ کرو گے۔اس کا تمہیں ضرور اجر ملے گا۔ یہاں تک کہ جو لقمہ تم اپنی زوجہ کے منہ میں ڈالو گے۔اس کا ثواب بھی تمہیں ملے گا ۔

یہ حدیث جس کا کچھ حصہ نقل کیا گیا ہے۔اس کی شرح میں علامہ نووی رحمۃ اللہ علیہ نے چند مسائل نقل لئے ہیں ۔

☆ " وفی ھذا الحدیث حث علی صلة الارحام والاحسان الی الاقارب والشفقة علی الورثة وان صلة القریب الاقرب والاحسان الیه افضل من الابعد "

اس حدیث پاک میں صلہ رحمی اور قریبی رشتہ داروں پر احسان کرنے اور ورثاء پر شفقت کرنے پر برانگیختہ کیا گیا ہے۔ اور اس بات پر برانگیختہ کیا گیا ہے۔ کہ قریبی رشتہ داروں پر صدقہ کر کے صلہ رحمی حاصل کرنا اور ان

پر احسان کرنا زیادہ بہتر ہے بنسبت دور والوں کے ۔

☆ " واستدل به بعضهم على ترجيح الغنى على الفقير "

اسی سے بعض اہل علم نے یہ ثابت کیا ہے کہ اپنی قریبی رشتہ دار کو نفلی صدقہ دینا زیادہ بہتر ہے باوجود اس کے کہ وہ غنی ہو اور دوسرا شخص فقیر ہو

☆ " وفيه استحباب الانفاق فی وجوه الخير "

اور یہ بات ثابت ہوئی کہ بھلائی کے ہر قسم کے مواقع پر مال خرچ کرنا مستحب ہے ۔

☆ " وفيه ان الاعمال بالنيات وانه انما يثاب على عمله بنية "

اور یہ ثابت ہوا کہ اعمال کا دارومدار نیات پر ہے، بے شک انسان کو اس کے عمل پر اس کی نیت کے مطابق ہی ثواب دیا جاتا ہے ۔

☆ " وفيه ان الانفاق على العيال يثاب عليه اذا قصد به وجه الله تعالیٰ "

اور یہ ثابت ہوا کہ اہل وعیال پر مال خرچ کرنے پر بھی ثواب حاصل ہوتا ہے۔ جب اس میں اللہ تعالیٰ کی رضامندی کا لحاظ کیا جائے ۔

☆ " وفيه المباح اذا قصد به وجه الله تعالیٰ يصير طاعة ويثاب عليه "

اور یہ واضح ہوا کہ مباح کے کام میں جب اللہ تعالیٰ کی رضامندی کا لحاظ کیا جائے تو وہ طاعت بن جاتا ہے اور اس پر ثواب دیا جاتا ہے۔ کیونکہ اپنی زوجہ سے مہربانی اور تعلقات ازدواجی دنیاوی خواہشات اور لذات کی وجہ سے ہوتے ہیں، ان لذات کے پیش نظر ہی اس کے منہ میں لقمہ ڈالا جاتا ہے لیکن

جب اللہ تعالیٰ کی رضامندی کے لئے یہی کام کئے جائیں تو ان میں ثواب حاصل ہوتا ہے۔ اسی لئے نبی کریم ﷺ نے اللہ تعالیٰ کی رضامندی کے لئے زوجہ کے منہ میں ڈالے جانے والے لقمہ کو باعث اجر و ثواب قرار دیا ہے۔

☆ " ان الانسان اذا فعل شياء اصله على الاباحة ذالك كالاكل بنية التقوى على طاعة الله تعالىٰ والنوم للاستراحة ليقوم الى بنية العبادة نشيطا والاستمتاع بزوجة ليكف نفسه وبصره ونحوهما عن الحرام وليقضى حقها وليحصل ولد اصالحا "

(نووی شرح مسلم ج ۲، ص ۴۷)

انسان جب کوئی ایسا کام کرے جو اصل میں تو مباح ہو لیکن جب وہ اس میں اللہ تعالیٰ کی رضامندی کو حاصل کرنے کے لئے کرے تو وہ مستحب ہو جائے گا۔ اس میں اسے ثواب حاصل ہو گا۔ جس طرح کھانا کھانا مباح ہے۔ لیکن جب اس لئے کھائے کہ مجھے اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنے کی قوت حاصل ہو جائے تو یہی مستحب ہو جائے گا۔ "سونا" (آرام کرنا) مباح ہے لیکن اس لئے سونا کہ آرام حاصل ہو جائے تو پھر عبادت کرنے میں چُستی حاصل ہو سستی باقی نہ رہے تو یہ سونا بھی مستحب ہو گا، اس پر ثواب حاصل ہو گا۔

زوجہ سے منافع حاصل کرنا مباح ہیں لیکن اس غرض سے منافع حاصل کرے کہ حرام کاموں سے بچ جاؤں اور زوجہ کے حقوق پورے کر لوں اور نیک اولاد حاصل ہو تو یہ منافع حاصل کرنے مستحب ہو جائیں گے اور ان پر ثواب مرتب ہو گا۔

## نتیجہ واضح ہوا :

علامہ نووی رحمۃ اللہ علیہ کی بحث سے یہ واضح ہو گیا کہ میت کے گھر والے یا ان کے رشتہ دار اگر اس غرض سے کھانا پکائیں کہ دور دراز سے آئے ہوئے رشتہ داروں اور پڑوسیوں یا اہل محلّہ یا احباب کو کھلائیں گے تاکہ ہمارے تعلقات اور زیادہ بڑھیں صلہ رحمی حاصل ہو تو یقیناً یہ باعث ثواب ہے ۔

**تنبیہ:-**

اہل میت کھانے کا اہتمام ایسا نہ کریں جس سے یہ پتہ چلے کہ یہ خوشی کی محفل ہے۔ شرکاء بھی غمزدہ ہی نظر آئیں۔ مطلقاً ضیافت، اظہار خوشی یقیناً مکروہ ہے ۔

**" ویکرہ اتخاذ الضیافۃ من الطعام من اھل المیت لانہ شرع فی السرور لا فی الشرور"**

(شامی ج ۱، ص ٦٦٤)

اسی لئے غم اور خوشی کے کھانوں میں فرق ہونا چاہئے، کسی قسم کی ایسی حرکات نہ پائی جائیں، جو خوشی پر دلالت کریں ۔

لیکن یہ بھی خیال رہے کہ اگر خوشی کی طرح ہی کھانے کی محفل سجائی جائیں، شرکاء بھی ہنستے رہیں ان محافل سے غمی کا کوئی تصور نہ ہو تو پھر بھی "مکروہ" ہی ثابت ہوگا۔ "حرام" ثابت کرنے کے لئے صرف زبان سے کہہ دینا کافی نہیں، بلکہ دلیل کی ضرورت ہے ۔

## اہل سنت وجماعت کا مذہب

" وفی البحر من صام او صلی او تصدق وجعل ثوابه لغیره من الاموات والاحیاء جاز ویصل ثوابها الیهم عند اهل السنة والجماعة کذا فی البدائع ثم قال وبهذا علم انه لا فرق بین ان یکون المجعول له میتا او حیا والظاهر انه لا فرق بین ان ینوی به عند الفعل للغیر او یفعله لنفسه ثم بعد ذالك یجعل ثوابه لغیره لا طلاق کلامهم "

(شامی ج ۱، ص ٦٦٦)

البحر الرائق میں ذکر کیا گیا ہے کہ کوئی شخص روزہ رکھ کریا نماز ادا کر کے یا صدقہ کر کے ثواب دوسرے شخص کو پہنچائے خواہ وہ زندہ ہو یا مردہ یہ جائز ہے اور ان عبادات کا ثواب ان کو پہنچتا ہے۔ یہی اہل سنت و جماعت کا عقیدہ ہے، البدائع میں بھی یہی ذکر ہے، اس کے بعد بدائع میں یہ ذکر کیا گیا ہے کہ اسی سے معلوم ہو گیا کہ جس کو ثواب پہنچایا گیا، وہ زندہ ہو یا مردہ، اسی طرح عام ہے کہ یہ عبادات غیر کو ثواب پہنچانے کی غرض سے کرے اور ثواب پہنچائے، یا اپنے لئے اور پھر ثواب دوسرے کو پہنچائے۔ کیونکہ اہل علم نے مطلقاً ثواب پہنچنے کا ذکر کیا ہے۔

خیال رہے کہ نفلی نماز اور نفلی روزہ میں تو اتفاق ہے کہ ان کا ثواب غیر کو پہنچایا جا سکتا ہے۔ لیکن فرضی نماز روزہ میں اختلاف ہے۔

## اعتراض:

رب تعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے !

"وان لیس للانسان الا ماسعی".

اور یہ کہ آدمی نہیں پائے گا سوائے اپنی کوشش کے ۔

اس آیت کریمہ سے تو پتہ چلا کہ انسان کو اپنے اعمال کا ہی فائدہ ہو گا ،دوسرے کے اعمال کا اسے کوئی فائدہ نہیں ہو گا ۔

اس اعتراض کے علامہ علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے پانچ جواب ذکر کئے ہیں۔

## پہلا جواب :

" انها منسوخة بقوله تعالیٰ والذين آمنوا واتبعتهم ذريتهم بايمان الحقنابهم ذريتهم الاية، ادخل الابناء الجنة بصلاح الاباء "

یہ آیت کریمہ دوسرے آیت کریمہ "والذين امنوا اتبعتهم ...... الآية" سے منسوخ ہے۔دوسری آیت کا ترجمہ یہ ہے ،اور جو ایمان لائے اور ان کی اولاد نے ایمان کے ساتھ ان کی پیروی کی ہم نے ان کی اولاد ان سے ملادی اور ان کے عمل میں انہیں کچھ کمی نہ دی سب آدمی اپنے کئے میں گرفتار ہیں۔

اس آیت کریمہ سے واضح ہوا کہ آباء کی نیکیوں کی وجہ سے ان کی اولاد کو بھی جنت میں داخل کر دیا جائے گا، جبکہ ان کے اپنے اعمال میں کوئی کمی نہیں ہو گی ۔

## دوسرا جواب :

" انها خاصة بقوم ابراهيم وموسى عليهما الصلوة والسلام فاما هذه الامة فلها ما سعت وما سعى لها قاله عكرمة "

اس آیت کریمہ کا حکم قوم ابراہیم علیہ السلام اور قوم موسیٰ علیہ السلام سے خاص ہے کہ انہیں صرف اپنے ہی اعمال کا فائدہ ہوتا تھا، اس آیت سے پہلے قوم ابراہیم علیہ السلام اور قوم موسیٰ علیہ السلام کا ذکر ہے، لیکن امت مصطفیٰ ﷺ کو اپنے اعمال کا بھی فائدہ ہوتا ہے۔ دوسرے لوگ جو اپنی عبادات کا ثواب انہیں پہنچائیں اس کا فائدہ بھی انہیں حاصل ہوتا ہے۔

حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ کا اس آیت کریمہ کے متعلق یہی قول ہے۔

## تیسرا جواب :

" ان المراد بالانسان هنا الكافر فاما المؤمن ما سعى وسعى له قاله الربيع بن انس "

بے شک آیت کریمہ میں جو انسان کا ذکر ہے، اس سے مراد کافر ہے کہ کافر کو کسی دوسرے شخص کے عمل کا کوئی فائدہ حاصل نہیں ہوگا۔ لیکن مومن کو اپنے اعمال کا فائدہ بھی ہوگا، اور دوسروں کے اعمال کا بھی، جن کا ثواب اسے پہنچایا گیا ہو۔ اس آیت کریمہ کی وضاحت میں حضرت ربیع بن انس رضی اللہ عنہ کا یہی قول ہے۔

## چوتھا جواب :

" ليس للانسان الا ماسعى من طريق العدل فاما من باب الفضل فجائز ان يزيده الله ما شاء قاله الحسين بن فضل "

آیت کریمہ میں جو یہ ذکر کیا گیا ہے کہ انسان صرف وہی پائے گا جو اس نے خود کوشش کی۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ کے نظام میں صرف عدل کی بات ہوتی تو یہ شخص کسی دوسرے کے عمل کا فائدہ حاصل نہ کر سکتا، لیکن نظام قدرت میں فضل کو بھی دخل عظیم ہے۔ اس لئے وہ اپنے فضل سے انسان کو اس کے اپنے اعمال کا فائدہ بھی دے گا۔ اور دوسروں سے پہنچائے گئے ثواب کا فائدہ بھی دے گا۔ وہ اپنے فضل سے جتنا چاہے انسان کے مراتب کو زیادہ کرے۔

اس آیت کریمہ کی تفسیر میں یہی قول حضرت حسین بن فضل رضی اللہ عنہ کا ہے۔

## پانچواں جواب :

" ان اللام فی الانسان بمعنی علیٰ ای لیس علی الانسان إلا ما سعی "

(مرقاۃ ج ٤ ، ص ٨٦)

للانسان میں لام بمعنی علی کے ہے، اب آیت کریمہ کا معنی یہ ہوگا کہ انسان کو نقصان صرف اپنے برے اعمال کا ہوگا۔ کسی دوسرے کی بداعمالیوں کا اسے نقصان نہیں ہوگا۔

# مسلمان ہمیشہ ایصالِ ثواب کرتے رہے

" وان المسلمین ما زالوا فی کل مصر وعصر یجتمعون ویقرؤن لموتاهم من غیر نکیر فکان ذالك اجماعا "

(مرقاة ج ٤، ص ٨٢)

بے شک مسلمان ہر شہر میں اور ہر زمانہ میں ہمیشہ سے فوت شدہ آدمیوں کے لئے قرآن پاک پڑھتے چلے آرہے ہیں۔ کسی نے اس کا انکار نہیں کیا۔ اس پر اجماع امت ہے۔

" قال السیوطی واما القرائة علی القبر فجزم بمشروعیتها اصحابنا وغیرهم "

(مرقاة ج ٤ ، ص ٨٢)

علامہ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا قبر پر قرآن پاک پڑھنے کے جواز پر ہمارے اصحاب اور دوسرے حضرات نے یقین کیا ہے، یعنی اس کے جواز میں کوئی شک وشبہ نہیں۔

" قال النووی فی شرح المهذب یستحب لزائر القبور ان یقرأ ما تیسر من القرآن ویدعو لهم عقبها نص علیه الشافعی واتفق علیه الاصحاب وزاد فی موضع آخر وان ختموا القرآن علی القبر کان افضل "

(مرقاة ج ٤ ، ص ٨٢)

علامہ نووی رحمۃ اللہ علیہ شرح مہذب میں ذکر کیا ہے کہ قبروں کی زیارت کرنے والے کے لئے مستحب یہ ہے کہ جتنا ہو سکے قرآن پاک پڑھے، اور اس کے بعد قبرستان والوں کے لئے دعا کرے۔ امام شافعی رحمۃ اللہ

علیہ نے اس پر نص فرمائی ہے اس پر آپ کے اصحاب کا بھی اتفاق ہے۔

دوسرے مقام پر اور یہ زیادہ فرمایا کہ اگر قبر پر مکمل قرآن پاک پڑھ کر دعا کریں، تو اور زیادہ بہتر ہے۔

## ایصالِ ثواب کا طریقہ:

علامہ ابن عابدین شامی نقل فرماتے ہیں:

" وفی شرح اللباب ویقرأ من القرآن ما تیسر له من الفاتحة واول البقرة الی المفلحون وآیة الكرسی وآمن الرسول وسورة یسین وتبارك الملك وسورة التكاثر والاخلاص اثنی عشرمرة او احدی عشرة او سبعة او ثلاثا ثم یقول : " اللهم اوصل ثواب ما قرأناه الی فلان او الیهم " .

(شامی ج۱، ص ٦٦٦)

شرح لباب میں ذکر کیا گیا ہے کہ قرآن پاک جہاں سے آسان ہو پڑھے یعنی ہو سکے تو سورۃ فاتحہ اور سورۃ بقرۃ کی ابتداء سے "مفلحون" تک اور آیت الکرسی اور امن الرسول اور سورۃ تکاثر اور سورۃ اخلاص بارہ مرتبہ یا گیارہ مرتبہ یا سات مرتبہ یا تین مرتبہ پڑھے۔ پھر یہ کہے: اے اللہ جو میں نے پڑھا ہے اس کا ثواب فلاں شخص کو پہنچا۔

اگر زیادہ لوگوں کے لئے پڑھا ہو تو زیادہ کا ذکر کر دے۔ اے اللہ فلاں، فلاں کو اس کا ثواب پہنچا۔

# دعاء میں شامل سب کو مکمل ثواب پہنچے گا

" فی زکوۃ التتارخانیۃ عن المحیط الافضل لمن یتصدق نفلا ان ینوی لجمیع المؤمنین والمؤمنات لانہا تصل الیہم ولا ینقص من اجرہ شیء "

(شامی ج ۱، ص ٦٦٦)

بحرمحیط کے حوالہ سے تتار خانیہ کی کتاب الزکوۃ میں یہ مسئلہ ذکر کیا گیا ہے کہ جو شخص نفلی صدقہ کر رہا ہو، اس کے لئے بہتر یہ ہے کہ تمام مومن مرد اور مومن عورتوں کی نیت کرے کیونکہ تمام کو ثواب پہنچے گا، اور اس کے اپنے اجر میں بھی کوئی کمی نہیں آئے گی۔

اس لئے ہر دعا میں تمام مومنین کا ذکر کیا جائے، یہ نہ خیال کیا جائے کہ شاید ثواب منقسم ہو جائے گا، ایسا نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کی رحمت بہت وسیع ہے۔

بہتر یہ ہے کہ دعا کرتے وقت پہلے نبی کریم ﷺ کے حضور ایصال ثواب کا نذرانہ عقیدت پیش کرے پھر تمام انبیاء کرام اور سلف صالحین کے حضور پیش کرے۔ ان بزرگ ہستیوں کے وسیلہ جلیلہ سے جس شخص کے لئے اہتمام کیا گیا ہے، اسے ثواب پہنچائے پھر تمام مومنین و مومنات کو ثواب پہنچائے۔

**فائدہ:**

مذکورہ بحث سے یہ بھی ثابت ہو گیا کہ دعا سے پہلے مروج چھوٹا ختم

شریف یعنی چہار قل، فاتحہ، سورۃ بقرہ کی ابتدائی آیات اور پھر کچھ اور آیات مبارکہ جو مختلف جگہ سے پڑھی جاتی ہیں۔ یہ جائز ہے، البتہ، لازم نہیں کوئی اور سورتیں پڑھ لی جائیں، پھر بھی جائز ہے۔ قرآن پاک مکمل پڑھ لیا، ویسے ہی دعا کرلی پھر کوئی اور سورتیں یا آیات نہیں پڑھیں تو یہ بھی جائز ہے۔

حاجی امداد اللہ صاحب کے فتویٰ سے بخوبی واضح ہوگا (فتویٰ بعد میں مذکور ہے) کہ کھانا سامنے رکھ کر اس پر کچھ مختصر سورتیں پڑھ کر دعا کرنا جائز ہے۔ قبولیت دعا اور حضور قلب کا ذریعہ ہے، البتہ اسے فرض اور واجب نہ سمجھے اور یہ بھی اعتقاد نہ رکھے کہ اس کے بغیر ثواب نہیں پہنچتا۔

## میت کو ایصالِ ثواب کے لئے صدقہ :

" عن سعد بن عبادة قال يا رسول الله ام سعد ماتت فاى الصدقة افضل قال الماء "

حضرت سعد بن عبادۃ رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کی خدمت میں عرض کیا یارسول اللہ سعد کی (یعنی میری) ماں فوت ہوگئی اس کے لئے کون سا صدقہ افضل ہے؟ آپ نے فرمایا: پانی۔ حضرت سعد نے کنواں کھدوایا (اور لوگوں کے لئے وقف کر دیا اور کہا یہ سعد کی ماں کے لئے ہے) یعنی اس کنویں کا نام ہی ایسا رکھا جس سے واضح ہو رہا ہے کہ یہ ام سعد کے ایصال ثواب کے لئے ہے۔

نبی کریم ﷺ کے ارشاد گرامی ور صحابی کے عمل کے بعد بھی اگر کوئی

شخص یہ کہے کہ میت کو ثواب نہیں پہنچتا تو یہ اس کی قسمت کی بات ہے، ہمیں کسی کی بد قسمتی پر ماتم کرنے کی ضرورت نہیں معاملہ اپنی اپنی قسمت کا ہے

پانی کو زیادہ باعث ثواب کہنے کی وجہ !

" الا فضلية من الامور النسبية و كان هناك افضل لشدة الحر والحاجة وقلة الماء"

(مرقاة ج ٤، ص ٢٠٩)

کسی صدقہ کی افضلیت وقتی مناسبت سے تعلق رکھتی ہے۔ وہاں پانی کا صدقہ افضل تھا، کیوں کہ شدید گرمی پڑتی، پانی قلیل ہوتا تھا، لوگوں کو زیادہ اسی کی ضرورت تھی ۔

اس سے پتہ چلا کہ اگر کہیں مسجد کی زیادہ ضرورت ہو تو مسجد بنوائی جائے، اگر کہیں دینی مدرسہ کی زیادہ ضرورت ہو تو دینی مدرسہ پر مال خرچ کیا جائے۔ اگر کہیں قبرستان کے لئے جگہ کی ضرورت زیادہ ہو تو قبرستان کے لئے جگہ لی جائے وغیرہ ۔

## میت کی جانب سے حج کرنا

" حدثني موسى بن سلمة الهذلي ان ابن عباس قال امرت امرأة سنان بن سلمة الجهني ان يسال رسول الله ﷺ ان امها ماتت ولم حج أفيجزى عن امها ان تحج عنها قال نعم ! لو كان على امها دين فقضته عنها ألم يكن يجزئي فتحجج عن امها "

(نسائی ج ۲، باب الحج عن المیت)

